# ۵۶ درودِ انعام

درود انعام کے پڑھنے سے دین و دنیا میں بے شمار نعمتیں حاصل ہوتی ہیں لہٰذا جو شخص یہ چاہے کہ اس پر ہمیشہ اللہ کی رحمت رہے اور دنیاوی مال و دولت سے بے نیاز رہے تو اسے چاہیئے کہ اس درودِ پاک کو کثرت سے پڑھے۔

اگر کسی کے گھر اولاد نہ ہوتی ہو تو اسے چاہیئے کہ ہر جمعہ کے بعد ۱۱ مرتبہ یہ درود شریف مسجد میں بیٹھ کر پڑھے اور مقررہ تعداد مکمل ہونے پر سر سجدے میں رکھ کر اللہ کے حضور اولاد کی دعا مانگے انشاء اللہ دُعا قبول ہو گی اور اولاد سے نوازا جائے گا۔ اگر کوئی شخص یہ چاہے کہ اس کے کسی فوت شدہ آدمی کو قبر میں راحت رہے تو اسے چاہیئے کہ ۴۰ یوم تک اس درود کو روزانہ ۱۰۰ بار پڑھ کر اسے ایصال ثواب کرے انشاء اللہ اس کی قبر کو مثل جنت بنا دیا جائے گا۔ اور عذاب قبر سے بالکل محفوظ ہو جائے گا۔ درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰی سَیِّدِنَا

اے اللہ! رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم پر درود بھیج

مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِهٖ عَدَدَ اَنْعَامِ اللّٰهِ وَاَفْضَالِهٖ

اتنا جتنا کہ تیرا انعام اور بے شمار فضل و کرم ہے